

# سُنن ابنِ ماجہ

امام ابو عبداللہ محمد بن یزید ابنِ ماجہ القزوینی رحمہ اللہ

المتوفی ۲۷۳ھ

ترجمہ

پروفیسر سعید مجتبیٰ سعیدی

تحقیق

علامہ ناصر الدین البانی

نظر ثانی

شیخ الحدیث ابو محمد عبدالستار الحماد

مراجعت

حافظ زبیر علی زئی

تخریج تنقیح وتصحیح

حافظ ندیم ظہیر



مکتبہ اسلامیہ

احادیث ۱۴۳۳-۲۸۸۱

# سُنن ابنِ ماجہ

امام ابو عبداللہ محمد بن یزید ابنِ ماجہ القزوینی رحمہ اللہ

المتوفی ۲۷۳ھ



ترجمہ

پروفیسر سعید مجتبیٰ سعیدی

تحقیق

علامہ ناصر الدین البانی

نظرثانی

شیخ الحدیث ابو محمد عبد الستار الحماد

مراجعت

حافظ زبیر علی زئی

تخریج تنقیح وتصحیح

حافظ ندیم ظہیر

تصدیر

حافظ صلاح الدین یوسف

مکتبہ اسلامیہ

کتاب

# سُنن ابنِ ماجہ

تالیف

امام ابو عبداللہ محمد بن یزید ابنِ ماجہ القزوینیؒ

ترجمہ

پروفیسر سعید مجتبیٰ سعیدی



اشاعت ---------------------- 2015ء

ملنے کا پتا **مکتبہ اسلامیہ**

لاہور: ہادیہ حلیمہ سینٹر غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور
042-37244973 - 37232369

فیصل آباد: بیسمنٹ سمٹ بینک بالمقابل شیل پٹرول پمپ کوتوالی روڈ، فیصل آباد
041-2631204 - 2641204

0300-8661763
/maktabaislamia1
www.maktabaislamiapk.com
maktabaislamiapk@gmail.com

# فہرست


| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| أَبْوَابُ مَا جَاءَ فِي الْجَنَائِزِ | 19 |
| مریض کی عیادت کا بیان | 19 |
| جو مریض کی عیادت کرے، اس کے ثواب کا بیان | 21 |
| قریب الموت شخص کو "لا اِلٰهَ اِلاّ اللّٰهُ" کی تلقین کرنے کا بیان | 22 |
| جب مریض کی وفات کا وقت قریب ہو تو اس کے پاس کیا کہا جائے | 23 |
| مومن کو نزع کی حالت میں سختی پر بھی اجر و ثواب ملتا ہے | 24 |
| میت کی آنکھیں بند کرنے کا بیان | 25 |
| میت کو بوسہ دینے کا بیان | 26 |
| میت کو غسل دینے کا بیان | 26 |
| شوہر کا اپنی بیوی کو اور بیوی کا اپنے شوہر کو غسل دینے کا بیان | 28 |
| نبی ﷺ کے غسل کے بارے میں بیان | 29 |
| نبی ﷺ کے کفن کا بیان | 30 |
| کن کپڑوں میں کفن دینا مستحب ہے | 30 |
| جب میت کو کفن پہنا دیا جائے تو اس کا (آخری) دیدار کرنے کا بیان | 31 |
| موت کی خبر دینے کی ممانعت کا بیان | 31 |
| جنازے کے ساتھ جانے کا بیان | 32 |
| جنازے کے آگے چلنے کا بیان | 33 |
| جنازے کے ساتھ چلتے ہوئے سوگ والے کپڑے پہننے کی ممانعت | 34 |
| جب جنازہ حاضر ہو تو نماز جنازہ اور تدفین میں دیر نہ کی جائے اور جنازے کے ساتھ آگ نہ لے جائی جائے | 34 |
| جس آدمی کی نماز جنازہ مسلمانوں کی ایک جماعت پڑھے | 35 |
| میت کی تعریف کرنے کا بیان | 36 |
| اس امر کا بیان کہ نماز جنازہ پڑھاتے وقت امام کہاں کھڑا ہو | 37 |
| نماز جنازہ میں قراءت کا بیان | 37 |
| نماز جنازہ کی دعاؤں کا بیان | 38 |
| نماز جنازہ میں چار تکبیرات کا بیان | 40 |
| نماز جنازہ میں پانچ تکبیرات کا بیان | 41 |
| بچے کی نماز جنازہ کا بیان | 41 |
| رسول اللہ ﷺ کے صاحبزادے کی وفات اور ان کی نماز جنازہ کا بیان | 42 |
| شہداء کی نماز جنازہ اور ان کی تدفین کا بیان | 43 |
| مسجد میں نماز جنازہ ادا کرنے کا بیان | 44 |
| جن اوقات میں میت کا جنازہ پڑھنا اور اس کی تدفین کرنا ممنوع ہے | 45 |
| اہلِ قبلہ کی نماز جنازہ ادا کرنے کا بیان | 46 |
| قبر پر نماز جنازہ ادا کرنے کا بیان | 48 |
| نجاشی رحمۃ اللہ علیہ کی نماز جنازہ کا بیان | 50 |
| نماز جنازہ پڑھنے اور میت کی تدفین تک وہیں ٹھہرنے کے ثواب کا بیان | 51 |
| جنازہ دیکھ کر کھڑے ہونے کا بیان | 52 |
| اس امر کا بیان کہ قبرستان میں جا کر کیا کہا جائے | 53 |
| قبرستان میں بیٹھنے کا بیان | 54 |
| میت کو قبر میں اتارنے کا بیان | 54 |
| اس امر کا بیان کہ لحد (بغلی قبر) بنانا مستحب ہے | 56 |
| شق (صندوقی قبر) کا بیان | 57 |
| قبر کھودنے کا بیان | 57 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| قبر پر نشان رکھنے کا بیان | 58 |
| قبروں پر عمارت بنانا، انہیں پختہ کرنا اور ان پر لکھنا ممنوع ہے | 58 |
| قبر پر ہاتھوں سے مٹی ڈالنا | 59 |
| قبروں پر چلنے اور ان کے اوپر بیٹھنے کی ممانعت کا بیان | 60 |
| قبرستان میں جوتے اتار کر چلنے کا بیان | 60 |
| قبروں کی زیارت کرنے کا بیان | 61 |
| مشرکوں کی قبروں کی زیارت کا بیان | 62 |
| عورتوں کا (کثرت سے) قبروں کی زیارت کرنا ممنوع ہے | 62 |
| عورتوں کا جنازے کے ساتھ جانا | 63 |
| نوحہ (چیخنے چلانے) سے ممانعت کا بیان | 64 |
| (غم کے موقع پر) چہرہ پیٹنا اور گریبان چاک کرنے کی ممانعت | 65 |
| میت پر رونے کا بیان | 66 |
| نوحہ کرنے کی وجہ سے میت کو عذاب سے دوچار کیا جاتا ہے | 69 |
| مصیبت پر صبر کرنے کا بیان | 70 |
| مصیبت میں مبتلا شخص سے تعزیت کرنے کے ثواب کا بیان | 72 |
| جس کے بچے فوت ہو جائیں اس کے ثواب کا بیان | 72 |
| ناتمام بچے کی پیدائش کا صدمہ برداشت کرنے کے ثواب کا بیان | 74 |
| میت کے اہلِ خانہ کے ہاں کھانا بھیجنے کا بیان | 75 |
| اہلِ میت کے ہاں جمع ہونا اور (لوگوں کے لیے) کھانا تیار کرنے کی ممانعت کا بیان | 75 |
| غریب الوطنی (پردیس میں) موت کا بیان | 76 |
| بیماری کی حالت میں وفات پانے والے کا بیان | 76 |
| مردے کی ہڈیاں توڑنے کی ممانعت کا بیان | 77 |
| رسول اللہ ﷺ کی (آخری) بیماری کا بیان | 77 |
| رسول اللہ ﷺ کی وفات اور آپ کی تدفین کا بیان | 81 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| **أَبْوَابُ مَا جَاءَ فِي الصِّيَامِ** | 88 |
| روزے کی فضیلت کا بیان | 88 |
| ماہ رمضان کی فضیلت کا بیان | 89 |
| شک کے دن روزہ رکھنے کا بیان | 90 |
| شعبان (میں مسلسل روزے رکھ کر ان) کو رمضان سے ملا دینے کا بیان | 91 |
| ماہ رمضان کی آمد سے (ایک دن) پہلے روزہ رکھنے کی ممانعت، اِلّا یہ کہ کوئی پہلے سے کسی دن کا روزہ رکھ رہا ہو | 91 |
| رؤیتِ ہلال کے بارے میں گواہی کا بیان | 92 |
| اس امر کا بیان کہ چاند دیکھ کر روزہ رکھو اور چاند دیکھ کر ہی افطار کرو | 93 |
| اس امر کا بیان کہ (کبھی) مہینہ انتیس دن کا ہوتا ہے | 94 |
| عید کے دو مہینوں کا بیان | 94 |
| دورانِ سفر میں روزہ رکھنے کا بیان | 95 |
| دورانِ سفر میں روزہ نہ رکھنے کا بیان | 96 |
| حاملہ اور دودھ پلانے والی عورت کے لیے روزہ نہ رکھنے کا بیان | 97 |
| رمضان کے روزوں کی قضا کا بیان | 97 |
| جو شخص رمضان کا کوئی روزہ چھوڑ دے، اس کے کفارے کا بیان | 98 |
| بھول کر روزہ افطار کرنے والے کا حکم | 99 |
| اگر روزے دار کو قے آ جائے، اس کا حکم | 100 |
| روزے دار کے لیے مسواک کرنے اور سرمہ ڈالنے کا بیان | 100 |
| روزے دار کے لیے سینگی لگوانے کا بیان | 101 |
| روزے کی حالت میں بوسہ لینے کا بیان | 102 |
| روزے کی حالت میں بیوی سے مباشرت کرنے کا بیان | 103 |
| روزے دار کے لیے غیبت اور فحش کلامی کی ممانعت | |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| کا بیان | 103 |
| سحری کھانے کا بیان | 104 |
| سحری تاخیر سے کھانے کا بیان | 105 |
| روزہ جلدی افطار کرنے کا بیان | 105 |
| اس امر کا بیان کہ کس چیز سے روزہ افطار کرنا مستحب ہے؟ | 106 |
| (فرضی) روزے کی نیت رات کو کرنے اور (نفلی) روزہ پورا کرنے یا نہ کرنے کے اختیار کا بیان | 107 |
| اس آدمی کا بیان جسے جنابت کی حالت میں صبح ہو جائے اور وہ روزہ بھی رکھنا چاہتا ہے | 107 |
| ہمیشہ روزے رکھنے کے متعلق حکم؟ | 108 |
| ہر مہینے تین روزے رکھنے کا بیان | 109 |
| نبی ﷺ کے روزوں کا بیان | 110 |
| سیدنا داود علیہ السلام کے روزوں کا بیان | 110 |
| نوح علیہ السلام کے روزوں کا بیان | 111 |
| ماہ شوال کے چھ روزوں کا بیان | 112 |
| اللہ تعالیٰ کی راہ میں ایک دن کا روزہ رکھنے کی فضیلت | 112 |
| ایام تشریق میں روزہ رکھنے کی ممانعت کا بیان | 113 |
| عیدالفطر اور عیدالاضحیٰ کے دن روزہ رکھنے کی ممانعت کا بیان | 113 |
| جمعہ کے دن روزہ رکھنے کا بیان | 114 |
| ہفتے کے دن کا روزہ رکھنے کا بیان | 115 |
| ذوالحجہ کے پہلے عشرے کے روزوں کا بیان | 115 |
| یوم عرفہ کے روزے کا بیان | 116 |
| عاشورے کے روزے کا بیان | 117 |
| سوموار اور جمعرات کے دن روزہ رکھنے کا بیان | 119 |
| حرمت والے مہینوں کے روزوں کا بیان | 119 |
| روزہ رکھنا جسم کی زکوٰۃ ہے | 121 |
| روزے دار کو روزہ افطار کرانے کے ثواب کا بیان | 121 |
| جب روزے دار کے سامنے کھانا کھایا جائے | 122 |
| جسے کھانے کی دعوت دی جائے اور وہ روزے سے ہو | 123 |
| اس امر کا بیان کہ روزے دار کی دعا رد نہیں ہوتی | 123 |
| عیدالفطر کے دن (نماز کے لیے) نکلنے سے پہلے کچھ کھانا چاہیے | 124 |
| جو شخص فوت ہو جائے اور اس کے ذمے رمضان کے روزے باقی ہوں، جنہیں سستی کی وجہ سے نہیں رکھ سکا | 125 |
| جو شخص فوت ہو جائے اور اس کے ذمے نذر کے روزے ہوں | 125 |
| جو شخص ماہ رمضان میں اسلام قبول کرے | 126 |
| عورت کا اپنے شوہر کی اجازت کے بغیر روزہ رکھنے کا بیان | 126 |
| مہمان اپنے میزبان کی اجازت کے بغیر روزہ نہ رکھے | 127 |
| کھانا کھا کر شکر ادا کرنے والا (ثواب میں) صبر کرنے والے روزے دار کی طرح ہے | 127 |
| لیلۃ القدر کا بیان | 128 |
| ماہ رمضان کے آخری عشرے کی فضیلت | 128 |
| اعتکاف کا بیان | 129 |
| اعتکاف شروع کرنے کے بعد چھوڑ دینا اور اعتکاف کی قضا کا بیان | 129 |
| ایک دن یا ایک رات کے اعتکاف کا بیان | 130 |
| معتکف مسجد میں اعتکاف کے لیے کوئی جگہ مقرر کر لے | 130 |
| مسجد میں خیمہ نصب کر کے اس میں اعتکاف کرنا | 131 |
| کیا معتکف کسی بیمار کی تیمارداری کر سکتا ہے اور جنازے میں شریک ہو سکتا ہے؟ | 131 |
| معتکف اپنا سر دھو سکتا ہے اور کنگھی کر سکتا ہے | 132 |
| معتکف سے اس کی اہلیہ مسجد میں آ کر ملاقات کر سکتی ہے | 132 |
| استحاضہ بیماری میں مبتلا عورت کے اعتکاف کا بیان | 133 |
| اعتکاف کے ثواب کا بیان | 133 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| عیدین کی راتوں میں قیام کرنے والے کے ثواب کا بیان | 133 |
| **أَبْوَابُ الزَّكَاةِ** | 135 |
| زکوٰۃ کی فرضیت کا بیان | 135 |
| زکوٰۃ نہ دینے والے کا انجام | 135 |
| جس مال کی زکوٰۃ ادا کر دی گئی، وہ خزانہ (باعثِ عذاب) نہیں | 137 |
| چاندی اور سونے کی زکوٰۃ کا بیان | 138 |
| جسے (دوران سال میں) مال دستیاب ہو | 138 |
| جن مالوں میں زکوٰۃ واجب ہے؟ | 139 |
| زکوٰۃ (مقررہ) وقت سے پہلے ادا کرنے کا بیان | 139 |
| زکوٰۃ کی ادائیگی کے وقت کیا کہا جائے؟ | 140 |
| اونٹوں کی زکوٰۃ کا بیان | 140 |
| جب زکوٰۃ وصول کرنے والا واجب الاداعمر کے جانور سے کم یا زیادہ عمر والا لے | 142 |
| زکوٰۃ لینے والا (عامل) کس قسم کے اونٹ وصول کرے؟ | 143 |
| گائے (بیل) کی زکوٰۃ کا بیان | 144 |
| بھیڑ بکریوں کی زکوٰۃ کا بیان | 144 |
| زکوٰۃ وصول کرنے والوں کا بیان | 145 |
| گھوڑوں اور غلاموں کی زکوٰۃ کا بیان | 147 |
| کن مالوں میں سے زکوٰۃ ادا کرنا واجب ہے؟ | 147 |
| غلّے اور پھلوں کی زکوٰۃ کا بیان | 148 |
| (زکوٰۃ کے لیے) کھجور اور انگور کی فصل کا اندازہ لگانے کا بیان | 149 |
| صدقے میں نکما مال دینے کی ممانعت کا بیان | 150 |
| شہد کی زکوٰۃ کا بیان | 151 |
| صدقہ فطر (فطرانے) کا بیان | 152 |
| عُشر اور خراج کا بیان | 154 |
| اس امر کا بیان کہ وسق ساٹھ صاع کا ہوتا ہے | 154 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| رشتے داروں کو صدقہ دینے کا بیان | 155 |
| مانگنے کی کراہت کا بیان | 156 |
| مال دار ہونے کے باوجود مانگنے (کی ممانعت) کا بیان | 156 |
| جن لوگوں کے لیے صدقہ (زکوٰۃ) لینا جائز ہے | 157 |
| صدقے کی فضیلت کا بیان | 158 |
| **أَبْوَابُ النِّكَاحِ** | 159 |
| نکاح کی فضیلت کا بیان | 159 |
| زندگی بھر کنوارا رہنے کی ممانعت کا بیان | 160 |
| شوہر پر بیوی کے حقوق کا بیان | 160 |
| بیوی پر شوہر کے حقوق کا بیان | 161 |
| بہترین عورت کا بیان | 163 |
| دین دار عورت سے نکاح کرنے کا بیان | 164 |
| کنواری لڑکی سے نکاح (کی ترغیب) کا بیان | 164 |
| آزاد اور زیادہ بچے جننے والی عورت سے نکاح (کی ترغیب) کا بیان | 165 |
| جس عورت سے نکاح کرنے کا ارادہ ہو، اسے دیکھنا جائز ہے | 165 |
| آدمی کے لیے جائز نہیں کہ اپنے بھائی کے پیغامِ نکاح پر پیغامِ نکاح بھیجے | 167 |
| کنواری اور شوہر دیدہ سے (نکاح کی) اجازت لینے کا بیان | 168 |
| جو شخص اپنی بیٹی کا نکاح کر دے، جبکہ اسے وہ ناپسند ہو | 169 |
| اس امر کا بیان کہ والد کم عمر لڑکیوں کا نکاح کر سکتا ہے | 170 |
| اگر باپ کے علاوہ کوئی دوسرا کم عمر لڑکی کا نکاح کر دے؟ | 171 |
| اس امر کا بیان کہ ولی کے بغیر نکاح نہیں ہوتا | 171 |
| نکاحِ شغار کی ممانعت کا بیان | 172 |
| عورتوں کے حق مہر کا بیان | 173 |
| اگر آدمی نکاح کرے اور حق مہر کا تعین نہ ہو سکے، پھر وہ اسی حال میں فوت ہو جائے تو؟ | 175 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| خطبۂ نکاح کا بیان | 175 |
| نکاح کا اعلان (اسے مشہور) کرنے کا بیان | 178 |
| (نکاح کے موقع پر) گانے اور دف بجانے کا بیان | 178 |
| ہیجڑوں کا بیان | 180 |
| نکاح کی مبارک باد دینے کا بیان | 181 |
| ولیمہ کا بیان | 181 |
| دعوت دینے والے کی دعوت قبول کرنے کا بیان | 183 |
| کنواری اور شوہر دیدہ دلہن کے پاس ٹھہرنے کا بیان | 184 |
| جب آدمی اپنی بیوی سے (پہلی) ملاقات کرے تو کون سی دعا پڑھے | 184 |
| مباشرت کے وقت باپردہ رہنے کا بیان | 185 |
| عورتوں سے ان کی دبر میں مجامعت کرنا ممنوع ہے | 186 |
| عزل کا بیان | 187 |
| جس عورت کی پھوپھی یا خالہ نکاح میں ہو اس سے نکاح (کی ممانعت کا بیان) | 188 |
| اگر آدمی اپنی بیوی کو تین طلاقیں دے، پھر وہ (عورت کسی اور سے) نکاح کر لے اور وہ آدمی خلوت سے پہلے ہی اسے طلاق دے دے، کیا وہ پہلے خاوند سے رجوع (دوبارہ نکاح) کر سکتی ہے؟ | 188 |
| حلالہ کرنے اور کرانے والے کا بیان | 189 |
| جو رشتے نسبی تعلق سے حرام ہوتے ہیں، وہ دودھ پلانے سے بھی حرام ہو جاتے ہیں | 190 |
| ایک یا دو بار دودھ چوسنے سے حرمت (رضاعت) ثابت نہیں ہوتی | 191 |
| بڑی عمر کے بچے یا آدمی کو دودھ پلانے (سے حرمت) کا بیان | 192 |
| دودھ چھڑا دینے کے بعد حرمت (رضاعت) ثابت نہیں ہوتی | 193 |
| دودھ کا تعلق مرد کی طرف سے بھی ہے | 194 |
| اگر آدمی اسلام قبول کرے، اور اس کے نکاح میں دو بہنیں ہوں تو؟ | 194 |
| اگر آدمی اسلام قبول کرے اور اس کی زوجیت میں چار سے زیادہ بیویاں ہوں تو؟ | 195 |
| عقدِ نکاح میں شرط طے کرنے کا بیان | 196 |
| آدمی کا اپنی لونڈی کو آزاد کر کے اس سے نکاح کرنے کا بیان | 196 |
| غلام کا اپنے آقا کی اجازت کے بغیر نکاح کرنا (جائز نہیں) | 197 |
| نکاح متعہ سے ممانعت کا بیان | 198 |
| احرام کی حالت میں نکاح کرنے کا بیان | 199 |
| ہم پایہ شخص سے نکاح کرنے کا بیان | 200 |
| بیویوں کے درمیان (ہر چیز میں مبنی بر انصاف) تقسیم کا بیان | 201 |
| اس امر کا بیان کہ عورت اپنی باری اپنی سوکن کو ہبہ کر سکتی ہے | 202 |
| نکاح کے بارے میں سفارش کرنے کا بیان | 203 |
| عورتوں کے ساتھ حسنِ سلوک کا بیان | 203 |
| عورتوں کو مارنا | 205 |
| مصنوعی بال لگانے اور بدن گودنے (کی ممانعت) کا بیان | 206 |
| کن دنوں میں شادی کرنا مستحب ہے؟ | 208 |
| آدمی اپنی بیوی سے (مہر کی) کوئی چیز دینے سے پہلے خلوت اختیار کرے | 209 |
| کن چیزوں میں برکت اور کن میں نحوست ہوتی ہے؟ | 209 |
| غیرت کا بیان | 210 |
| اس عورت کا تذکرہ جس نے اپنے آپ کو نبی ﷺ کے لیے ہبہ کر دیا تھا | 211 |
| اگر آدمی کو اپنی اولاد کے بارے میں شک ہو تو؟ | 212 |
| بچہ خاوند کا ہوتا ہے اور زانی کے لیے پتھر ہیں | 213 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| اگر میاں بیوی میں سے کوئی دوسرے سے پہلے اسلام قبول کر لے تو؟ | 214 |
| دودھ پلانے والی عورت سے (اس مدت میں) مجامعت کرنے کا بیان | 215 |
| جو عورت اپنے خاوند کو ایذاء پہنچائے، اس کا بیان | 216 |
| کسی حرام کام کی وجہ سے حلال چیز حرام نہیں ہوتی | 217 |
| **أَبْوَابُ الطَّلَاقِ** | 218 |
| سوید بن سعید سے مروی حدیث | 218 |
| طلاق دینے کا مسنون طریقہ | 219 |
| حاملہ عورت کو کیسے طلاق دی جا سکتی ہے؟ | 220 |
| ایک ہی مجلس میں تین طلاقیں دی جائیں تو وہ واقع ہوتی ہیں یا نہیں؟ | 220 |
| رجوع کرنے کا بیان | 220 |
| جب حاملہ عورت کو طلاق دی جائے تو بچہ جنتے ہی اس کی عدت مکمل ہو جائے گی | 221 |
| جس حاملہ عورت کا خاوند وفات پا جائے، وضعِ حمل کے بعد اسے نکاح کرنے کی اجازت ہے | 221 |
| بیوہ عورت اپنی عدت کہاں گزارے؟ | 223 |
| کیا عورت دورانِ عدت میں اپنے گھر سے باہر نکل سکتی ہے؟ | 224 |
| جس عورت کو تین طلاقیں دی جائیں تو (کیا دورانِ عدت) اسے رہائش اور نان ونفقہ ملے گا؟ | 225 |
| طلاق کے وقت عورت کو کچھ دے کر رخصت کرنے کا بیان | 225 |
| اگر آدمی دعویٰ کر دے کہ اس نے طلاق نہیں دی | 226 |
| جس نے ہنسی مذاق میں طلاق دی یا نکاح کیا یا پھر رجوع کیا | 226 |
| جس نے اپنے دل میں طلاق دی، لیکن زبان سے اقرار نہیں کیا | 226 |
| دیوانے، نابالغ اور سوئے ہوئے کی طلاق کا بیان | 227 |
| زبردستی اور بھول سے طلاق دینے کا بیان | 228 |
| اس امر کا بیان کہ نکاح سے پہلے طلاق واقع نہیں ہوتی | 229 |
| کن الفاظ سے طلاق نافذ ہو جاتی ہے | 229 |
| طلاق بتہ (میاں بیوی کو جدا کر دینے والی طلاق) کا بیان | 230 |
| آدمی کا اپنی عورت کو (زوجیت میں رہنے یا الگ ہونے کا) اختیار دینا | 230 |
| عورت کے لیے خلع لینے کی کراہیت کا بیان | 231 |
| خلع یافتہ عورت سے، خاوند دی ہوئی چیزیں لے سکتا ہے | 232 |
| خلع یافتہ عورت کی عدت کا بیان | 233 |
| ایلاء کا بیان | 233 |
| ظہار کا بیان | 234 |
| اگر ظہار کرنے والے نے کفارہ ادا کرنے سے پہلے بیوی سے مجامعت کر لی تو؟ | 236 |
| لعان کا بیان | 237 |
| بیوی کو اپنے آپ پر حرام قرار دینے کا بیان | 241 |
| جب لونڈی آزاد ہو جائے تو (نکاح کے سلسلے میں) اسے اختیار ہے | 241 |
| لونڈی کی طلاق اور اس کی عدت کا بیان | 243 |
| غلام کی طلاق کا بیان | 243 |
| جو شخص لونڈی کو دو طلاقیں دے، پھر اسے خرید لے | 244 |
| ام ولد کی عدت کا بیان | 244 |
| بیوہ کے لیے (عدت میں) زیب وزینت کی کراہیت کا بیان | 245 |
| کیا عورت اپنے خاوند کے علاوہ کسی اور کا بھی سوگ کر سکتی ہے؟ | 245 |
| اگر والد اپنے بیٹے کو حکم دے کہ اپنی بیوی کو طلاق دو تو؟ | 246 |
| **أَبْوَابُ الْكَفَّارَاتِ** | 248 |
| اس امر کا بیان کہ رسول اللہ ﷺ کس طرح قسم کھاتے تھے؟ | 248 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| غیر اللہ کی قسم کھانے سے ممانعت کا بیان | 249 |
| جس نے اسلام کے علاوہ کسی دوسرے دین (میں جانے) کی قسم کھائی | 250 |
| جس کے لیے اللہ کی قسم کھائی جائے، اسے مطمئن ہو جانا چاہیے | 251 |
| اس امر کا بیان کہ کبھی قسم توڑنا پڑتی ہے یا باعثِ ندامت ہوتی ہے | 251 |
| قسم میں ان شاء اللہ کہنے کا بیان | 252 |
| جس نے کوئی قسم کھائی، پھر اس کے برعکس کوئی بہتر صورت پائی تو؟ | 252 |
| جس کے نزدیک بری بات چھوڑنا، اس کا کفارہ ہے (اس کی دلیل) کا بیان | 254 |
| قسم کے کفارے میں کتنا کھانا دے؟ | 254 |
| مسکینوں کو اپنے اہل خانہ کی طرح اوسط درجے کا کھانا دینے کا بیان | 255 |
| آدمی اپنی قسم پر اصرار کرے اور کفارہ نہ دے، اس کی ممانعت کا بیان | 255 |
| اگر کوئی قسم دے تو اس کی قسم پوری کرنے کا بیان | 255 |
| ''جو اللہ چاہے اور تو چاہے'' کہنے کی ممانعت کا بیان | 257 |
| قسم میں توریہ کرنے کا بیان | 257 |
| نذر ماننے کی ممانعت | 258 |
| گناہ کے امور میں نذر ماننے (کی ممانعت) کا بیان | 259 |
| تعین کے بغیر نذر ماننے کا بیان | 260 |
| نذر پوری کرنے کا بیان | 260 |
| جو شخص فوت ہو جائے، جبکہ اس کے ذمے نذر ہو تو؟ | 261 |
| جس شخص نے نذر مانی کہ وہ پیدل حج کرے گا | 262 |
| جس شخص نے اپنی نذر میں نیکی اور گناہ دونوں کو ملا لیا، اس کا بیان | 263 |
| **أَبْوَابُ التِّجَارَاتِ** | 264 |
| روزی کمانے کی ترغیب کا بیان | 264 |
| حصولِ رزق میں میانہ روی کا بیان | 265 |
| تجارت میں احتیاط کا بیان | 266 |
| جب آدمی کے لیے کوئی روزی کا ذریعہ میسر آجائے تو اسے اختیار کیے رکھے | 267 |
| مختلف پیشوں کا بیان | 268 |
| ذخیرہ اندوزی اور بازار میں مال لا کر فروخت کرنے کا بیان | 268 |
| دم کی اجرت لینے کا بیان | 269 |
| تعلیم قرآن کی اجرت وصول کرنے کا بیان | 270 |
| کتے کی قیمت، طوائف کی اجرت، نجومیوں کے نذرانے اور نر سانڈ چھوڑنے کا کرایہ، ان سب سے ممانعت کا بیان | 271 |
| سینگی لگانے والے کی اجرت کا بیان | 272 |
| جن چیزوں کی فروخت جائز نہیں، ان کا بیان | 273 |
| منابذہ اور ملامسہ کی ممانعت کا بیان | 274 |
| کوئی شخص اپنے بھائی کی بیع پر بیع نہ کرے اور نہ اس کے سودے پر سودا کرے | 275 |
| قیمت بڑھانے، جبکہ خریدنے کا ارادہ نہ ہو، اس کی ممانعت کا بیان | 275 |
| اس امر کا بیان کہ شہری کسی دیہاتی کے لیے بیع نہ کرے | 275 |
| باہر سے جو لوگ سامان لا رہے ہوں، انہیں (بازار پہنچنے سے پہلے) جا کر ملنا ممنوع ہے | 276 |
| خریدنے والے اور بیچنے والے جب تک جدا نہیں ہو جاتے، انہیں سودا (ختم کرنے میں) اختیار ہے | 277 |
| اختیار کی بیع کا بیان | 278 |
| بائع اور مشتری کے درمیان اختلاف ہونے کی صورت میں کیا کیا جائے؟ | 279 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| جو چیز پاس نہ ہو اس کی فروخت منع ہے اور جس چیز کا ضامن نہ ہو، اس سے نفع لینا بھی درست نہیں | 279 |
| جب دو حقدار بیع کریں تو پہلے کی بیع درست قرار پائے گی | 280 |
| بیعانہ کے ساتھ بیع کرنے کا بیان | 281 |
| اس امر کا بیان کہ کنکری پھینک کر بیع کرنا اور دھوکے کی بیع ممنوع ہے | 281 |
| مادہ جانور کے پیٹ والے بچے، اس کے تھنوں میں موجود دودھ اور غوطہ خور کے غوطے سے ملنے والی چیز خریدنے کی ممانعت کا بیان | 282 |
| بولی والی بیع کا بیان | 283 |
| بائع کا مشتری سے فروخت کردہ چیز واپس لینے کا بیان | 284 |
| اس امر کا بیان کہ (سرکاری طور پر) نرخ مقرر کرنا | 284 |
| خرید و فروخت میں نرم رویہ اختیار کرنے کا بیان | 285 |
| (خرید و فروخت سے پہلے) بھاؤ کے بارے میں گفت و شنید کا بیان | 285 |
| خرید و فروخت کے وقت قسمیں کھانا ناپسندیدہ امر ہے | 287 |
| کھجور کے بارآور درخت اور مال دار غلام کی فروخت کا بیان | 288 |
| پھلوں کی افادیت معلوم ہونے سے پہلے ان (کے درختوں) کو بیچنے کی ممانعت کا بیان | 289 |
| آئندہ کئی سالوں کا پھل فروخت کر دینے اور فصل پر آفت آجانے کا بیان | 290 |
| جھکا کر یعنی زیادہ تولنے کا بیان | 291 |
| ماپ تول میں احتیاط ملحوظ رکھنے کا بیان | 291 |
| دھوکا دینے سے ممانعت کا بیان | 292 |
| غلہ خرید کر اپنے قبضے میں کرنے سے پہلے بیچنے کی ممانعت کا بیان | 292 |
| اندازے سے (ماپ تول کے بغیر) بیچنے کا بیان | 293 |
| اس امر کا بیان کہ غلّے کو ماپ لینے میں برکت کی امید ہے | 294 |
| بازاروں میں آمد و رفت کے جواز کا بیان | 294 |
| صبح سویرے کیے جانے والے کام میں برکت کی امید ہے | 296 |
| جانور کا دودھ روک کر اسے فروخت کرنے کا بیان | 297 |
| کسی چیز سے فائدہ اٹھانے کا حق اسی کا ہے جو اس کے نقصان کا بھی ذمہ دار ہے | 298 |
| خریدے جانے والے غلام (کے کسی عیب) کی ذمہ داری کا بیان | 298 |
| اگر کوئی شخص عیب دار چیز بیچے تو اس کا عیب بھی بیان کردے | 299 |
| (تعلق دار) غلاموں کو جدا جدا (بیچنے) کی ممانعت کا بیان | 299 |
| غلام (یا لونڈی) خریدنے کا بیان | 300 |
| بیع صَرف اور ان چیزوں کا بیان جن کے نقد تبادلے میں بھی کمی بیشی جائز نہیں | 301 |
| ان حضرات کی دلیل جن کے نزدیک سود صرف ادھار کی صورت میں ہے | 302 |
| سونے کا چاندی سے تبادلہ کرنے کا بیان | 303 |
| چاندی کے عوض میں سونا اور سونے کے بدلے میں چاندی لینے کا بیان | 304 |
| اس امر کا بیان کہ درہم و دینار توڑنا جائز نہیں | 305 |
| تازہ کھجور کو خشک کھجور کے عوض میں فروخت کرنے کا بیان | 305 |
| بیع مزابنہ اور محاقلہ کا بیان | 306 |
| عریہ کا اندازہ کر کے خشک کھجور کے عوض میں فروخت کرنے کا بیان | 307 |
| ایک جانور کو دوسرے جانور کے عوض میں ادھار بیچنے (کی ممانعت) کا بیان | 307 |
| جانور کو جانور کے عوض میں دست بدست بیچنے کا بیان | 308 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| اس امر کا بیان کہ سود بہت بڑا گناہ ہے | 308 |
| بیع سلف مقررہ ماپ اور تول میں ایک معین مدت کے لیے ہونی چاہیے | 310 |
| جو شخص بیع سلم کرے تو اس کے عوض میں دوسری چیز نہ لے | 311 |
| اگر کھجور کے متعین درختوں کی بیع سلم ہو کہ جن کے خوشے بھی نہ نکلے ہوں تو؟ | 311 |
| جانور میں بیع سلم کرنے کا بیان | 312 |
| شراکت اور مضاربت کا بیان | 313 |
| اس امر کا بیان کہ اولاد کے مال سے کتنا حصہ ہے؟ | 314 |
| اس امر کا بیان کہ عورت اپنے خاوند کے مال میں سے کیا کچھ لے سکتی ہے؟ | 314 |
| غلام کیا دے سکتا ہے اور کیا صدقہ کر سکتا ہے؟ | 315 |
| جو شخص جانوروں یا کسی کے باغ کے پاس سے گزرے تو کیا اس سے کچھ لے سکتا ہے؟ | 316 |
| اس امر کا بیان کہ مالک کی اجازت کے بغیر جانور کا دودھ لینا ممنوع ہے | 318 |
| مویشی پالنے کی (ترغیب) کا بیان | 319 |
| **أَبْوَابُ الْأَحْكَامِ** | 320 |
| فیصلہ کرنے والے (قاضیوں) کا ذکر | 320 |
| اس امر کا بیان کہ ظلم (ناانصافی) اور رشوت بہت بڑے گناہ ہیں | 321 |
| اس امر کا بیان کہ حاکم اجتہاد کر کے صحیح فیصلہ کرے | 322 |
| اس امر کا بیان کہ حاکم غصے کی حالت میں فیصلہ نہ کرے | 322 |
| حاکم کا فیصلہ کسی حرام کو حلال یا کسی حلال کو حرام نہیں کر دیتا | 323 |
| اگر کوئی آدمی کسی چیز کا دعویٰ کرے اور اس بارے میں جھگڑے تو؟ | 324 |
| مدعی پر گواہ ہیں اور مدعا علیہ کے ذمے قسم کھانا ہے | 324 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| جو آدمی کسی کا مال ناجائز طور پر ہتھیانے کے لیے حلف اٹھائے تو؟ | 325 |
| حقوق میں اختلاف کی بنا پر قسم کھانے کا بیان | 326 |
| اس امر کا بیان کہ اہل کتاب سے قسم کیسے لی جائے؟ | 327 |
| جب دو آدمی ایک ہی چیز کے دعوے دار ہوں اور ان میں سے کسی کے پاس ثبوت نہ ہوں | 327 |
| جس آدمی کی کوئی چیز چوری ہو جائے، پھر اس کے پاس سے ملے جس نے اسے خریدا ہے | 328 |
| جانور جس کھیتی کا نقصان کر دیں اس کے فیصلے کا بیان | 328 |
| اس امر کا بیان کہ کوئی آدمی کسی کی کوئی چیز توڑ دے تو کیا فیصلہ کیا جائے؟ | 329 |
| کسی آدمی کا ہمسائے کی دیوار پر لکڑی (شہتیر وغیرہ) رکھنے کا بیان | 330 |
| اگر راستے کی مقدار میں اختلاف واقع ہو جائے تو؟ | 331 |
| جو شخص اپنی ملکیت میں ایسی عمارت کھڑی کرے جو اس کے ہمسائے کے لیے تکلیف دہ ہو | 332 |
| اگر ایک جھونپڑی کے دو آدمی دعوے دار ہوں تو؟ | 333 |
| خرید و فروخت میں قبضے کی شرط کا بیان | 333 |
| قرعہ اندازی کے ذریعے سے فیصلہ کرنے کا بیان | 333 |
| قیافہ شناسی کا بیان | 335 |
| اس امر کا بیان کہ بچے کو اختیار دیا جائے، وہ ماں باپ میں سے جس کے ساتھ چاہے رہے | 335 |
| صلح کا بیان | 336 |
| جو نادان شخص اپنا مال تلف کرتا ہو، اس پر پابندی لگانے کا بیان | 336 |
| مفلس آدمی جو دیوالیا ہو جائے، اس کے مال کو بیچ کر قرض کی ادائیگی کا بیان | 337 |
| جس نے دیوالیا آدمی کے پاس اپنی چیز بعینہ پالی، اس کا بیان | 338 |

| صفحہ نمبر | مضمون |
|---|---|
| | **أَبْوَابُ الشَّهَادَاتِ** |
| 340 | جس آدمی سے گواہی طلب نہ کی جائے، اس کا گواہی دینا جائز نہیں |
| 340 | ایک آدمی کے پاس گواہی موجود ہے، لیکن جس سے متعلق ہے، اسے علم نہیں |
| 341 | قرض (لینے دینے کے موقع) پر گواہ بنانے کا بیان |
| 341 | جن لوگوں کی گواہی قبول نہیں، ان کا بیان |
| 341 | ایک گواہ اور مدعی کی قسم کی بنیاد پر فیصلہ کرنے کا بیان |
| 342 | جھوٹی گواہی کا بیان |
| 343 | اہل کتاب کی آپس میں گواہی (قبول ہونے) کا بیان |
| 344 | **أَبْوَابُ الْهِبَاتِ** |
| 345 | آدمی کا اپنی اولاد کو کوئی چیز ہبہ کرنے کا بیان |
| 345 | اس امر کا بیان کہ جس نے اپنی اولاد کو کچھ دیا، پھر اس سے واپس لے لیا |
| 345 | عُمریٰ (عمر بھر کے لیے کوئی چیز دینے) کا بیان |
| 346 | رُقبیٰ کا بیان |
| 347 | ہبہ کردہ چیز واپس لینے (کی ممانعت) کا بیان |
| 347 | تحفہ ملنے کی امید پر تحفہ دینے کا بیان |
| 348 | عورت کا اپنے خاوند کی اجازت کے بغیر عطیہ دینے کا بیان |
| 349 | **أَبْوَابُ الصَّدَاقَاتِ** |
| 350 | صدقہ دے کر واپس لینے (کی ممانعت) کا بیان |
| 350 | جو شخص کوئی چیز صدقہ کرے، پھر وہی چیز بک رہی ہو تو کیا وہ اسے خرید سکتا ہے؟ |
| 350 | جو شخص کوئی چیز صدقہ کرے، پھر وہی چیز اسے وراثت میں مل جائے تو؟ |
| 351 | وقف کرنے کا بیان |
| 352 | عارضی طور پر کوئی چیز (عاریتاً) لینے کا بیان |
| 353 | امانت کا بیان |
| 353 | اس امر کا بیان کہ امانت والی رقم سے تجارت کر کے نفع کمایا جا سکتا ہے |
| 354 | قرض دار کا قرض خواہ کو کسی اور کی طرف رقم لینے کے لیے بھیجنے کا بیان |
| 354 | (قرض دار کی) ضمانت دینے کا بیان |
| 355 | جو شخص قرض لے اور اسے ادا کرنے کا ارادہ بھی رکھتا ہو |
| 356 | جو شخص قرض لے اور اسے ادا کرنے کا ارادہ نہ ہو |
| 357 | قرض ادا نہ کرنے پر وعید کا بیان |
| 357 | جو شخص قرض یا (بے آسرا) بچے چھوڑ جائے تو وہ اللہ اور اس کے رسول کے ذمے ہیں |
| 358 | اگر مقروض تنگ دست ہو تو اسے مہلت دینے کا بیان |
| 359 | اچھے طریقے سے مطالبہ کرنے اور اپنا حق وصول کرنے میں گناہ سے بچنے کا بیان |
| 360 | اچھے طریقے سے قرض ادا کرنے کا بیان |
| 361 | اس امر کا بیان کہ قرض خواہ کو سخت بات کہنے کا حق حاصل ہے |
| 361 | قرض کی وجہ سے (مقروض کو) قید کرنے اور اس کا پیچھا کرنے کا بیان |
| 362 | قرض دینے (کی فضیلت) کا بیان |
| 363 | میت کی طرف سے قرض ادا کرنے کا بیان |
| 365 | جو شخص تین امور کی وجہ سے قرض لے، اس کا قرض اللہ تعالیٰ ادا کرے گا |
| 366 | **أَبْوَابُ الرُّهُوْنِ** |
| 368 | ابوبکر بن ابی شیبہ کی بیان کردہ حدیث |
| 368 | رہن کے جانور پر سواری کرنے اور اسے دوہنے کا بیان |
| 369 | گروی شدہ چیز کو (قرض خواہ مستقل طور پر اپنے پاس) |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| روک نہیں سکتا | 369 |
| مزدوروں کی مزدوری کا بیان | 369 |
| شکم سیری کے بدلے میں مزدور رکھنے کا بیان | 370 |
| ایک ڈول کے بدلے میں ایک کھجور طے کر کے کھیت سیراب کرنے اور عمدہ کھجور کی شرط لگانے کا بیان | 371 |
| تہائی اور چوتھائی پیداوار کے عوض میں کاشت کرنے کا بیان | 372 |
| زمین ٹھیکے پر دینے کا بیان | 373 |
| خالی زمین کو سونے چاندی (یا نقدی) کے عوض میں کرائے پر دینے کا بیان | 374 |
| مکروہ مزارعت کا بیان | 375 |
| پیداوار کی تہائی یا چوتھائی پر مزارعت کرنے کی اجازت | 376 |
| غلّے کے عوض میں زمین کرائے پر دینے کا بیان | 377 |
| جو شخص کسی کی زمین میں اس کی اجازت کے بغیر کھیتی باڑی کرے تو؟ | 377 |
| کھجوروں اور انگوروں (کے باغ بٹائی پر دینے) کا معاملہ | 378 |
| کھجور کے مادہ درخت کو بار آور کرنے کے لیے نر کھجور کا پیوند لگانے کا بیان | 378 |
| تین باتوں میں تمام مسلمان شریک ہیں | 379 |
| ندیاں اور چشمے جاگیر میں دینے کا بیان | 380 |
| پانی بیچنے کی ممانعت کا بیان | 381 |
| زائد از ضرورت پانی اس لیے روکنا کہ گھاس بھی بچ جائے، ممنوع ہے | 382 |
| وادیوں کے پانی کا استعمال اور پانی روکنے کی مقدار کا بیان | 382 |
| پانی کی تقسیم کا بیان | 384 |
| کنوئیں کی حد (رقبہ) کا بیان | 385 |
| درخت کے رقبے کا بیان | 385 |
| جو شخص زمین وغیرہ بیچے اور اس کی قیمت سے دوسری زمین نہ خریدے تو | 386 |
| **أَبْوَابُ الشُّفْعَةِ** | 387 |
| جو شخص زمین وغیرہ بیچے تو اپنے شریک کو اطلاع دے | 387 |
| ہمسائیگی کی وجہ سے شفعہ کا بیان | 387 |
| جب حدود متعین ہو جائیں تو شفعہ کا حق نہیں رہتا | 388 |
| شفعہ کا مطالبہ (اور اس کی مدت) کا بیان | 389 |
| **أَبْوَابُ اللُّقَطَةِ** | 390 |
| گمشدہ اونٹ، گائے اور بکری ملے تو کیا کریں؟ | 390 |
| گری پڑی چیز کا بیان | 391 |
| چوہا بل میں سے جو کچھ نکالے، اسے اٹھانے میں کوئی حرج نہیں | 392 |
| جس شخص کو مدفون خزانہ ملے تو وہ کیا کرے؟ | 393 |
| **أَبْوَابُ الْعِتْقِ** | 395 |
| مدبر غلام کا بیان | 395 |
| ام ولد، یعنی جس لونڈی سے آقا کی اولاد ہو، اس کا بیان | 395 |
| غلام یا لونڈی سے آزادی کے لیے معاہدہ کرنے کا بیان | 396 |
| آزاد کرنے (کی فضیلت) کا بیان | 398 |
| اگر محرم رشتے دار غلام ملکیت میں آ جائے تو وہ آزاد ہے | 398 |
| خدمت کی شرط پر غلام کو آزاد کرنے کا بیان | 399 |
| مشترک غلام میں جو شریک اپنا حصہ آزاد کر دے | 399 |
| جو شخص کسی غلام کو آزاد کرے، جبکہ غلام مالدار ہو | 400 |
| ولد الزنا کو آزاد کرنے کا بیان | 401 |
| جو شخص میاں بیوی کو آزاد کرنا چاہے تو پہلے میاں کو آزاد کرے | 401 |
| **أَبْوَابُ الْحُدُودِ** | 402 |
| صرف تین صورتوں میں کسی مسلمان کا قتل جائز ہے | 402 |
| دین اسلام کو چھوڑ کر مرتد ہو جانے والے (کی سزا) کا بیان | 403 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| حدود کو قائم کرنے کا بیان | 403 |
| اس امر کا بیان کہ کس آدمی پر حد واجب نہیں؟ | 404 |
| مومن کے عیب کی پردہ پوشی کرنے اور اسے شک کی بنیاد پر حد سے بری قرار دینے کا بیان | 405 |
| حدوں میں سفارش کرنے کا بیان | 406 |
| زنا کی حد کا بیان | 407 |
| جو شخص اپنی بیوی کی لونڈی سے بدکاری کرے (اس کی سزا) کا بیان | 409 |
| سنگ سار (رجم) کرنے کا بیان | 409 |
| یہودی مرد اور یہودیہ عورت کو سنگسار کرنے کا بیان | 410 |
| جو (اپنے رویے سے) بدکار محسوس ہو، لیکن قاعدے کے مطابق ثابت نہ ہو | 412 |
| سیدنا لوط علیہ السلام کی قوم والے فعل (کی سزا) کا بیان | 412 |
| جو شخص محرم سے مباشرت کرے، اور جانور سے بدفعلی کرے (اس کی سزا) کا بیان | 413 |
| لونڈیوں پر حد لگانے کا بیان | 413 |
| گناہ کی تہمت لگانے کی سزا کا بیان | 414 |
| شراب نوشی کی سزا کا بیان | 415 |
| عادی شراب نوش (کی سزا) کا بیان | 416 |
| اگر بوڑھے یا بیمار شخص پر حد واجب ہو جائے تو؟ | 416 |
| جو شخص کسی (مسلمان) پر ہتھیار اٹھائے (اس کی مذمت) کا بیان | 417 |
| زمین میں فساد پھیلانے اور بغاوت کرنے (کی سزا) کا بیان | 418 |
| جو شخص اپنے مال کی حفاظت کرتا ہوا قتل کیا جائے تو وہ شہید ہے | 419 |
| چور کی سزا کا بیان | 419 |
| چور کا ہاتھ کاٹ کر اس کی گردن میں لٹکانے کا بیان | 420 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| چور اگر چوری کا اعتراف کر لے تو؟ | 421 |
| غلام چوری کرے (تو اس کی سزا) کا بیان | 421 |
| خائن، چھین کر اور اچک کر کوئی چیز لے جانے والے (کی سزا) کا بیان | 422 |
| پھل یا کھجور کا گودا (چوری کرنے) پر ہاتھ نہیں کاٹا جائے گا | 422 |
| جو شخص محفوظ مقام سے چوری کرے (تو اس کی سزا) کا بیان | 423 |
| چور کو (جرم سے پھسلانے کی) تلقین کا بیان | 424 |
| جسے گناہ کے لیے مجبور کیا جائے اس کا حکم؟ | 424 |
| مساجد میں حدود قائم کرنے کی ممانعت کا بیان | 425 |
| تعزیز کا بیان | 425 |
| حد کفارۂ گناہ ہے | 426 |
| اگر آدمی اپنی عورت کے ساتھ اجنبی مرد کو (ناجائز حرکت کرتے) دیکھے تو؟ | 426 |
| جو شخص باپ مرنے کے بعد اس کی بیوی (سوتیلی ماں) سے نکاح کرے (اس کی سزا) کا بیان | 427 |
| جس نے اپنے باپ کے علاوہ کسی دوسرے کی طرف نسبت کی یا اپنے مولیٰ (آزاد کرنے والے) کے سوا کسی اور کو مولیٰ ظاہر کیا تو؟ | 428 |
| جس نے کسی آدمی کو اس کے قبیلے سے خارج کیا | 429 |
| ہیجڑوں کا بیان | 430 |
| **أَبْوَابُ الدِّيَاتِ** | 432 |
| اس امر کا بیان کہ کسی مسلمان کو ناحق قتل کرنا بڑا گناہ ہے | 432 |
| کیا کسی مومن کے قاتل کی توبہ قبول ہو سکتی ہے؟ | 433 |
| جس کا کوئی عزیز قتل ہو جائے تو اسے (وارث کو) تین میں سے ایک چیز کا اختیار ہے | 436 |
| قتلِ عمد کی صورت میں، ورثاء کی دیت لینے میں رضامندی کا بیان | 436 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| قتلِ شبہ عمد کی دیت مغلظہ ہے | 438 |
| قتلِ خطأ کی دیت کا بیان | 438 |
| دیت عاقلہ (برادری) پر ہے، اگر عاقلہ نہ ہو تو بیت المال سے ادا کی جائے | 440 |
| جو شخص مقتول کے ورثاء کو قصاص یا دیت نہ لینے دے، اس کے گناہ کا بیان | 441 |
| جس صورت میں قصاص نہیں، اس کا بیان | 441 |
| اگر زخمی کرنے والا قصاص کے بجائے فدیہ (دیت) دے تو | 442 |
| جنین یعنی پیٹ کے بچے کی دیت کا بیان | 443 |
| دیت میں سے میراث (کی تقسیم) کا بیان | 444 |
| کافر کی دیت کا بیان | 444 |
| اس امر کا بیان کہ قاتل وارث نہیں ہوتا | 445 |
| عورت کی دیت اس کے عصبہ پر لازم ہے اور اس کی میراث اس کی اولاد کو ملے گی | 445 |
| دانت توڑنے کی صورت میں قصاص کا بیان | 446 |
| دانت کی دیت کا بیان | 447 |
| انگلیوں کی دیت کا بیان | 447 |
| جس زخم سے ہڈی نمایاں ہو جائے (اس کی دیت) کا بیان | 448 |
| اگر کوئی کسی آدمی کو دانت سے کاٹے تو وہ اپنا ہاتھ کھینچے، جس بنا پر کاٹنے والے کے دانت ٹوٹ جائیں...... | 448 |
| ایک مسلمان کو کافر کے قصاص میں قتل نہیں کیا جائے گا | 449 |
| باپ کو اپنی اولاد کے بدلے میں قتل نہیں کیا جائے گا | 450 |
| اگر آزاد شخص سے غلام قتل ہو جائے تو کیا اسے قصاص میں قتل کیا جائے گا؟ | 450 |
| قاتل سے قصاص اسی طرح لیا جائے گا جس طرح اس نے قتل کیا | 451 |
| قصاص صرف تلوار کے ذریعے سے قتل کر کے لیا جائے | 452 |
| اس امر کا بیان کہ کوئی آدمی کسی کے جرم کا ذمے دار نہیں | 452 |
| جن صورتوں میں دیت نہیں، ان کا بیان | 453 |
| قسامت کا بیان | 454 |
| جو شخص اپنے غلام کا مُثلہ کرے تو وہ غلام آزاد ہو جائے گا | 456 |
| اہل ایمان قتل کے وقت بھی تمام لوگوں سے زیادہ (سرکشی سے) بچتے ہیں | 457 |
| اس امر کا بیان کہ تمام مسلمانوں کے خون برابر ہیں | 457 |
| جو کسی ذمی کو قتل کرے (اس پر وعید) کا بیان | 458 |
| جو شخص کسی آدمی کو امان دے، پھر اسے قتل کر دے تو؟ | 459 |
| قاتل کو معاف کر دینے کا بیان | 459 |
| قصاص معاف کر دینے کا بیان | 461 |
| اگر حاملہ عورت پر قصاص واجب ہو تو؟ | 461 |
| **أَبْوَابُ الْوَصَايَا** | 462 |
| کیا رسول اللہ ﷺ نے کوئی وصیت فرمائی تھی؟ | 462 |
| وصیت کرنے کی ترغیب کا بیان | 463 |
| وصیت میں ناانصافی کرنے (کی مذمت) کا بیان | 464 |
| زندگی میں کنجوسی اور وفات کے وقت فضول خرچی سے ممانعت کا بیان | 465 |
| مال میں سے تہائی کی وصیت کرنے کا بیان | 466 |
| وارث کے لیے وصیت جائز نہیں | 467 |
| وصیت (پر عمل) سے پہلے قرض کی ادائیگی کا بیان | 469 |
| جو شخص وصیت کیے بغیر فوت ہو جائے، کیا اس کی طرف سے صدقہ کیا جا سکتا ہے؟ | 469 |
| آیت کی تفسیر کہ محتاج مناسب حد تک کھا لے تو جائز ہے | 469 |
| **أَبْوَابُ الْفَرَائِضِ** | 471 |
| علمِ وراثت کے حصول کی ترغیب کا بیان | 471 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| وراثت میں صلبی (حقیقی) اولاد کے حصص کا بیان | 471 |
| دادا کے حصے کا بیان | 472 |
| دادی کے حصے کا بیان | 473 |
| کلالہ کی میراث کا بیان | 474 |
| مسلمان مشرکین کے وارث نہیں بن سکتے | 475 |
| ولاء کی میراث کا بیان | 476 |
| قاتل کی میراث کا بیان | 478 |
| ذوی الارحام کا بیان | 479 |
| عصبہ کی میراث کا بیان | 480 |
| اس امر کا بیان کہ جس کا کوئی وارث نہ ہو | 480 |
| ایک عورت کو تین قسم کے افراد کا ترکہ ملتا ہے | 481 |
| جو شخص اپنے بیٹے کو تسلیم کرنے سے انکار کر دے | 481 |
| بچے کے بارے میں دعویٰ کرنے کا بیان | 482 |
| ولاء کی خرید وفروخت اور اسے ہبہ کرنے کی ممانعت کا بیان | 483 |
| ترکے کی تقسیم کا بیان | 484 |
| جب بچہ پیدا ہونے کے بعد چلائے (روئے) تو وہ وارث ہوگا | 484 |
| جو شخص کسی کے ہاتھ پر مسلمان ہو، اس کا بیان | 485 |
| **أَبْوَابُ الْجِهَادِ** | 486 |
| اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کی فضیلت کا بیان | 486 |
| اللہ عزوجل کی راہ میں ایک صبح یا ایک شام گزارنے کی فضیلت کا بیان | 487 |
| مجاہد کو سامان مہیا کرنے والے کی فضیلت کا بیان | 488 |
| اللہ تعالیٰ کی راہ میں خرچ کرنے کی فضیلت کا بیان | 488 |
| ترکِ جہاد کی مذمت کا بیان | 489 |
| جو شخص کسی عذر کی بنا پر جہاد میں شریک نہ ہو سکے | 490 |
| اللہ تعالیٰ کی راہ میں مورچہ بند رہنے کی فضیلت کا بیان | 490 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|
| جہاد میں پہرہ دینے اور تکبیر کہنے کی فضیلت کا بیان | 492 |
| جب جہاد کے لیے روانگی کا حکم ہو تو فوراً نکلنا چاہیے | 493 |
| سمندری جہاد کی فضیلت کا بیان | 494 |
| جبلِ دَیلم کا تذکرہ اور قزوین کی فضیلت کا بیان | 496 |
| والدین کی زندگی میں جہاد کرنے کا بیان | 497 |
| جنگ (لڑائی) میں اخلاصِ نیت کا بیان | 498 |
| جہاد فی سبیل اللہ کے لیے گھوڑے تیار رکھنے کی فضیلت کا بیان | 499 |
| اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی راہ میں قتال (لڑنے) کی فضیلت کا بیان | 501 |
| اللہ تعالیٰ کی راہ میں شہادت پانے کی فضیلت کا بیان | 503 |
| کس موت سے درجۂ شہادت پانے کی امید ہے | 506 |
| اسلحہ کا بیان | 507 |
| اللہ تعالیٰ کی راہ میں تیر چلانے کی فضیلت کا بیان | 508 |
| جھنڈے اور پرچموں کا بیان | 510 |
| جنگ کے موقع پر ریشمی لباس پہننے کا بیان | 511 |
| لڑائی میں عمامہ پہننے کا بیان | 511 |
| جنگ کے دوران میں خرید وفروخت کا بیان | 512 |
| مجاہدین کو (روانگی کے وقت) الوداع کہنے کا بیان | 512 |
| جہادی دستوں کا بیان | 513 |
| مشرکین (غیر مسلم) کے برتنوں میں کھانا کھانے کا بیان | 514 |
| جنگ میں مشرکین سے مدد لینے کا بیان | 515 |
| لڑائی میں (جنگی داؤ پیچ کے لیے) خدع کا بیان | 515 |
| (ابتدائے جنگ میں) مقابلے کے لیے للکارنے اور مقتول کے ذاتی سامان کے استحقاق کا بیان | 516 |
| دشمن پر حملہ کرنے، شب خون مارنے اور عورتوں اور بچوں کے قتل کا بیان | 517 |
| جنگ کے دوران میں دشمن کے علاقے (باغات وغیرہ) نذرِ آتش کرنے کا بیان | 518 |

| مضمون | صفحہ نمبر |
| --- | --- |
| قیدیوں کو بطور فدیہ دینے کا بیان | 519 |
| اگر کافر (مسلمانوں کی) کسی چیز کو قبضے میں لے لیں، پھر وہی چیز مسلمانوں کے ہاتھ آ جائے تو؟ | 520 |
| مالِ غنیمت میں خیانت (کی مذمت) کا بیان | 520 |
| غنیمت تقسیم کرتے وقت بطورِ انعام زیادہ دینے کا بیان | 521 |
| مالِ غنیمت تقسیم کرنے کا بیان | 523 |
| اگر مسلمانوں کے ساتھ (جہاد میں) غلام اور عورتیں شریک ہوں | 523 |
| امام (خلیفۂ وقت) کا (لشکر کی روانگی کے موقع پر) وعظ ونصیحت کرنا | 524 |
| امام کی اطاعت کا بیان | 526 |
| اس امر کا بیان کہ اللہ تعالیٰ کی نافرمانی میں کوئی اطاعت (جائز) نہیں | 527 |
| بیعت کا بیان | 528 |
| بیعت پر قائم رہنے کا بیان | 530 |
| عورتوں کی بیعت کا بیان | 531 |
| گھوڑ دوڑ کے مقابلے اور انعام طے کرنے کا بیان | 532 |
| دشمن (کفار) کے علاقے میں قرآن مجید لے جانے کی ممانعت کا بیان | 533 |
| خُمس کی تقسیم کا بیان | 534 |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# أَبْوَابُ مَا جَاءَ فِي الْجَنَائِزِ

# جنازے سے متعلقہ احکام و مسائل

## بَابُ مَا جَاءَ فِي عِيَادَةِ الْمَرِيضِ.

١٤٣٣ـ حَدَّثَنَا هَنَّادُ بْنُ السَّرِيِّ: حَدَّثَنَا أَبُو الْأَحْوَصِ، عَنْ أَبِي إِسْحَاقَ، عَنِ الْحَارِثِ، عَنْ عَلِيٍّ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((لِلْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ سِتَّةٌ بِالْمَعْرُوفِ: يُسَلِّمُ عَلَيْهِ إِذَا لَقِيَهُ. وَيُجِيبُهُ إِذَا دَعَاهُ. وَيُشَمِّتُهُ إِذَا عَطَسَ. وَيَعُودُهُ إِذَا مَرِضَ. وَيَتْبَعُ جِنَازَتَهُ إِذَا مَاتَ. وَيُحِبُّ لَهُ مَا يُحِبُّ لِنَفْسِهِ)).

[سنن الترمذي: ٢٧٣٦؛ مسند احمد: ١/ ٨٩، یہ روایت حارث الاعور کے ضعف کی وجہ سے سخت ضعیف ہے۔]

## باب: مریض کی عیادت کا بیان

(۱۴۳۳) علی رضی اللہ عنہ کا بیان ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ایک مسلمان کے دوسرے مسلمان پر چھ حق ہیں: جب اس سے ملے تو اسے سلام کہے، جب وہ اسے دعوت دے تو اس کی دعوت قبول کرے، جب اسے چھینک آئے تو (یرحمک اللہ کہہ کر) اسے دعا دے، وہ بیمار ہو تو اس کی بیمار پرسی کرے، جب وہ فوت ہو جائے تو اس کے جنازے کے ساتھ جائے، اور اس کے لیے وہی پسند کرے جو اپنے لیے پسند کرتا ہے۔''

١٤٣٤ـ حَدَّثَنَا أَبُو بِشْرٍ بَكْرُ بْنُ خَلَفٍ، وَمُحَمَّدُ ابْنُ بَشَّارٍ. قَالَا: حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ: حَدَّثَنَا عَبْدُ الْحَمِيدِ بْنُ جَعْفَرٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ حَكِيمِ بْنِ أَفْلَحَ، عَنْ أَبِي مَسْعُودٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: ((لِلْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ أَرْبَعُ خِلَالٍ: يُشَمِّتُهُ إِذَا عَطَسَ، وَيُجِيبُهُ إِذَا دَعَاهُ، وَيَشْهَدُهُ إِذَا مَاتَ، وَيَعُودُهُ إِذَا مَرِضَ)).

[**صحيح**، مسند احمد: ٥/ ٢٧٣؛ الادب المفرد للبخاري: ٩٢٣؛ ابن حبان: ٢٤٠۔]

(۱۴۳۴) ابو مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ایک مسلمان کے دوسرے مسلمان کے ذمے چار حق ہیں: جب اسے چھینک آئے تو (یرحمک اللہ کہہ کر) اسے دعا دے، جب وہ اسے دعوت دے تو اس کی دعوت قبول کرے، جب وہ فوت ہو جائے تو اس کے جنازے میں شریک ہو، جب وہ بیمار ہو تو اس کی بیمار پرسی کرے۔''

١٤٣٥ـ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ: حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ ابْنُ بِشْرٍ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرٍو، عَنْ أَبِي سَلَمَةَ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ ﷺ: ((خَمْسٌ

(۱۴۳۵) ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''ایک مسلمان کے دوسرے مسلمان کے ذمے پانچ حق ہیں: سلام کا جواب دینا، اس کی دعوت قبول کرنا، اس کے

مِنْ حَقِّ الْمُسْلِمِ عَلَى الْمُسْلِمِ: رَدُّ التَّحِيَّةِ، وَإِجَابَةُ الدَّعْوَةِ، وَشُهُوْدُ الْجِنَازَةِ، وَعِيَادَةُ الْمَرِيْضِ، وَتَشْمِيْتُ الْعَاطِسِ إِذَا حَمِدَ اللَّهَ)). [**صحيح**، مسند احمد: ٢/ ٣٣٢]

جنازے میں شامل ہونا، مریض کی عیادت کرنا، اور جب وہ چھینک آنے پر "اَلْحَمْدُلِلّٰهِ" کہے تو اسے (یَرْحَمُكَ اللّٰهُ کہہ کر) دعا دینا۔"

١٤٣٦ - حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِاللَّهِ الصَّنْعَانِيُّ: حَدَّثَنَا سُفْيَانُ قَالَ: سَمِعْتُ مُحَمَّدَ بْنَ الْمُنْكَدِرِ يَقُوْلُ: سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِاللَّهِ يَقُوْلُ: عَادَنِي رَسُوْلُ اللَّهِ ﷺ مَاشِيًا، وَأَبُوْ بَكْرٍ، وَأَنَا فِي بَنِي سَلِمَةَ. [صحيح بخاري: ٥٦٥١؛ صحيح مسلم: ١٦١٦ (٤١٤٥)؛ سنن ابي داود: ٢٨٨٦؛ سنن الترمذي: ٢٠٩٧، ٣٠١٥؛ سنن النسائي: ١٣٨]

(۱۴۳۶) جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہما کا بیان ہے، میں قبیلہ بنوسلمہ کے محلے میں مقیم تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر رضی اللہ عنہ پیدل چل کر میری تیمارداری کے لیے تشریف لائے۔

١٤٣٧ - حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ عَمَّارٍ: حَدَّثَنَا مَسْلَمَةُ بْنُ عَلِيٍّ: حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ، عَنْ حُمَيْدٍ الطَّوِيْلِ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ: كَانَ النَّبِيُّ ﷺ لَا يَعُوْدُ مَرِيْضًا إِلَّا بَعْدَ ثَلَاثٍ. [**موضوع**، اخلاق النبی ﷺ لأبي الشيخ: ٣٥٥، مسلمہ بن علی متروک راوی ہے۔]

(۱۴۳۷) انس بن مالک رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تین دن کے بعد ہی کسی مریض کی تیمارداری کرتے تھے۔

١٤٣٨ - حَدَّثَنَا أَبُوْ بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ: حَدَّثَنَا عُقْبَةُ ابْنُ خَالِدٍ السَّكُوْنِيُّ، عَنْ مُوْسَى بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ إِبْرَاهِيْمَ التَّيْمِيِّ، عَنْ أَبِيْهِ، عَنْ أَبِي سَعِيْدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللَّهِ ﷺ: **((إِذَا دَخَلْتُمْ عَلَى الْمَرِيْضِ فَنَفِّسُوْا لَهُ فِي الْأَجَلِ. فَإِنَّ ذَٰلِكَ لَا يَرُدُّ شَيْئًا. وَهُوَ يَطِيْبُ بِنَفْسِ الْمَرِيْضِ))**. [**ضعيف**، سنن الترمذي: ٢٠٨٧، موسیٰ بن محمد بن ابراہیم منکر الحدیث ہے۔]

(۱۴۳۸) ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "جب تم مریض کے پاس جاؤ تو (اس کے پاس مایوس کن باتیں کرنے کی بجائے) اسے زندگی کی امید دلاؤ۔ ایسی بات (اللہ تعالیٰ کے فیصلے کو) کچھ ٹال تو نہیں سکتی، البتہ مریض کو دلی خوشی مل جاتی ہے۔"

١٤٣٩ - حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ الْخَلَّالُ: حَدَّثَنَا صَفْوَانُ بْنُ هُبَيْرَةَ: حَدَّثَنَا أَبُوْ مَكِيْنٍ، عَنْ عِكْرِمَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ عَادَ رَجُلًا فَقَالَ: **((مَا تَشْتَهِي؟))** قَالَ: أَشْتَهِي خُبْزَ بُرٍّ. قَالَ النَّبِيُّ ﷺ:

(۱۴۳۹) عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم ایک مریض کی عیادت کے لیے تشریف لے گئے۔ آپ نے اس سے دریافت کیا: "تمہارا کسی چیز کو جی چاہتا ہے؟" اس نے عرض کیا: مجھے گندم کی روٹی کی طلب ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

((مَنْ كَانَ عِنْدَهُ خُبْزُ بُرٍّ فَلْيَبْعَثْ إِلَى أَخِيهِ)) ثُمَّ قَالَ النَّبِيُّ ﷺ: ((إِذَا اشْتَهَى مَرِيضُ أَحَدِكُمْ شَيْئًا، فَلْيُطْعِمْهُ)). [**ضعيف**، صفوان بن ہبیرہ لین الحدیث راوی ہے۔]

''جس آدمی کے ہاں گندم کی روٹی ہو، وہ اپنے بھائی کی طرف بھیج دے۔'' پھر نبی ﷺ نے فرمایا: ''جب تمہارے مریض کا کسی چیز کو جی چاہے تو اسے کھلا دے۔''

١٤٤٠۔ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ وَكِيعٍ: حَدَّثَنَا أَبُو يَحْيَى الْحِمَّانِيُّ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ يَزِيدَ الرَّقَاشِيِّ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ: دَخَلَ النَّبِيُّ ﷺ عَلَى مَرِيضٍ يَعُودُهُ. فَقَالَ: ((أَتَشْتَهِي شَيْئًا؟ أَتَشْتَهِي كَعْكًا؟)) قَالَ: نَعَمْ. فَطَلَبُوا لَهُ. [**ضعيف**، مسند ابي يعلى: ١٢٦١ یزید بن أبان ضعیف اور اعمش مدلس ہیں اور سماع کی صراحت نہیں ہے۔]

(١٤٤٠) انس بن مالک رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ نبی ﷺ ایک مریض کی بیمار پرسی کے لیے تشریف لے گئے۔ آپ نے اس سے دریافت کیا: ''تمہارا کسی چیز کو جی چاہتا ہے؟ کیا کعک پسند کرو گے؟'' تو اس نے عرض کیا: جی ہاں۔ چنانچہ صحابہ کرام نے اسے کعک (خاص غذا) مہیا کر دی۔

١٤٤١۔ حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ مُسَافِرٍ: حَدَّثَنِي كَثِيرُ بْنُ هِشَامٍ: حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ بُرْقَانَ، عَنْ مَيْمُونِ بْنِ مِهْرَانَ، عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ قَالَ: قَالَ لِي النَّبِيُّ ﷺ: ((إِذَا دَخَلْتَ عَلَى مَرِيضٍ فَمُرْهُ أَنْ يَدْعُوَ لَكَ. فَإِنَّ دُعَاءَهُ كَدُعَاءِ الْمَلَائِكَةِ)). [**اسناده ضعيف جدا**، عمل اليوم والليلة لابن السنى: ٥٥٦؛ الضعيفة للالباني: ١٠٠٤، میمون بن مہران نے سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کو نہیں پایا، لہٰذا یہ انقطاع کی وجہ سے ضعیف ہے۔]

(١٤٤١) عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ نبی ﷺ نے مجھ سے فرمایا: ''جب تم کسی مریض کے پاس (بیمار پرسی کے لیے) جاؤ تو اس سے کہو کہ وہ تیرے لیے دعا کرے، کیونکہ اس کی دعا فرشتوں کی دعا کی طرح ہے۔''

## بَابُ مَا جَاءَ فِي ثَوَابِ مَنْ عَادَ مَرِيضًا.

## باب: جو مریض کی عیادت کرے، اس کے ثواب کا بیان

١٤٤٢۔ حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ: حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ: حَدَّثَنَا الْأَعْمَشُ، عَنِ الْحَكَمِ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ أَبِي لَيْلَى، عَنْ عَلِيٍّ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ يَقُولُ: ((مَنْ أَتَى أَخَاهُ الْمُسْلِمَ عَائِدًا، مَشَى فِي خِرَافَةِ الْجَنَّةِ حَتَّى يَجْلِسَ. فَإِذَا جَلَسَ غَمَرَتْهُ الرَّحْمَةُ. فَإِنْ كَانَ غُدْوَةً صَلَّى عَلَيْهِ سَبْعُونَ أَلْفَ مَلَكٍ حَتَّى يُمْسِيَ. وَإِنْ كَانَ مَسَاءً صَلَّى عَلَيْهِ سَبْعُونَ أَلْفَ مَلَكٍ حَتَّى يُصْبِحَ)). [سنن ابي داود:

(١٤٤٢) علی رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا ہے: ''جو شخص اپنے مسلمان بھائی کی عیادت کے لیے آتا ہے، وہ مریض کے پاس آکر بیٹھنے تک گویا جنت کے پھل چنتا آتا ہے۔ جب وہ مریض کے پاس بیٹھ جاتا ہے تو اللہ تعالیٰ کی رحمت اسے ڈھانپ لیتی ہے۔ اگر یہ صبح کا وقت ہو تو شام تک ستر ہزار فرشتے اس کے حق میں رحمت کی دعائیں کرتے رہتے ہیں اور اگر شام کا وقت ہو تو صبح تک ستر ہزار فرشتے اس کے حق میں دعائیں کرتے رہتے ہیں۔''

۳۰۹۸؛ السنن الكبرىٰ للنسائي: ۷۴۵۲ والبيهقي: ۳/ ۳۸۰؛ المستدرك للحاكم: ۱/ ۳۴۱، یہ روایت اعمش اور حکم بن عتبہ کی تدلیس کی وجہ سے ضعیف ہے۔]

۱۴۴۳۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ: حَدَّثَنَا يُوسُفُ بْنُ يَعْقُوبَ: حَدَّثَنَا أَبُو سِنَانِ الْقَسْمَلِيُّ، عَنْ عُثْمَانَ بْنِ أَبِي سَوْدَةَ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ: ((مَنْ عَادَ مَرِيضًا نَادَى مُنَادٍ مِنَ السَّمَاءِ: طِبْتَ وَطَابَ مَمْشَاكَ، وَتَبَوَّأْتَ مِنَ الْجَنَّةِ مَنْزِلًا)).

[سنن الترمذي: ۲۰۰۸؛ مسند احمد: ۲/ ۳۲۶ یہ روایت ابو سنان عیسیٰ بن سنان کے ضعف کی وجہ سے ضعیف ہے۔]

(۱۴۴۳) ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جو آدمی کسی مریض کی عیادت کرتا ہے تو آسمان سے منادی کرنے والا (ایک فرشتہ) صدا لگاتا ہے کہ تو اچھا آدمی ہے اور تیرا عیادت کی غرض سے چل کر جانا بھی اچھا عمل ہے اور اس عمل کے ذریعے سے تو نے جنت میں اپنا گھر بنالیا ہے۔“

## بَابُ مَا جَاءَ فِي تَلْقِينِ الْمَيِّتِ لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ.

## باب: قریب الموت شخص کو ”لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ“ کی تلقین کرنے کا بیان

۱۴۴۴۔ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ: حَدَّثَنَا أَبُو خَالِدٍ الْأَحْمَرُ، عَنْ يَزِيدَ بْنِ كَيْسَانَ، عَنْ أَبِي حَازِمٍ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ: ((لَقِّنُوا مَوْتَاكُمْ: لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ)). [صحيح مسلم: ۹۱۷ (۲۱۲۵)]

(۱۴۴۴) ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا بیان ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”تم اپنے قریب الموت (افراد) کو لا الہ الا اللہ کی تلقین کرو۔“

۱۴۴۵۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يَحْيَى: حَدَّثَنَا عَبْدُالرَّحْمَنِ ابْنُ مَهْدِيٍّ، عَنْ سُلَيْمَانَ بْنِ بِلَالٍ، عَنْ عُمَارَةَ بْنِ غَزِيَّةَ، عَنْ يَحْيَى بْنِ عُمَارَةَ، عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ: ((لَقِّنُوا مَوْتَاكُمْ: لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ)). [صحيح مسلم: ۹۱۶ (۲۱۲۳)؛ سنن ابي داود: ۳۱۱۷؛ سنن الترمذي: ۹۷۶؛ سنن النسائي: ۱۸۲۷۔]

(۱۴۴۵) ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”تم اپنے قریب الموت لوگوں کو لا الہ الا اللہ کی تلقین کیا کرو۔“

۱۴۴۶۔ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ بَشَّارٍ: حَدَّثَنَا أَبُو عَامِرٍ: حَدَّثَنَا كَثِيرُ بْنُ زَيْدٍ، عَنْ إِسْحَاقَ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ جَعْفَرٍ، عَنْ أَبِيهِ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ: ((لَقِّنُوا

(۱۴۴۶) عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ کا بیان ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”تم اپنے قریب الموت لوگوں کو (اس کلمے کی) تلقین کرو: ((لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ الْحَلِيمُ الْكَرِيمُ، سُبْحَانَ اللَّهِ رَبِّ

مَوْتَاكُمْ: لَا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ الْحَلِيمُ الْكَرِيمُ، سُبْحَانَ اللَّهِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ، الْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ)) قَالُوا: يَا رَسُولَ اللَّهِ! كَيْفَ لِلْأَحْيَاءِ؟ قَالَ: ((أَجْوَدُ، وَأَجْوَدُ)). [ضعيف، اسحاق بن عبداللہ مستور ہے۔]

الْعَرْشِ الْعَظِيمِ، الْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ))'' اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ حلیم وکریم ہے۔ عرش عظیم کا رب ہر نقص وعیب سے پاک ہے۔ تمام تعریفوں کا حق دار وہی ہے جو سارے جہانوں کا رب ہے۔'' صحابہ کرام نے عرض کیا: اے اللہ کے رسول! (اس کلمہ کا ورد کرنا) زندہ لوگوں کے لیے کیسا ہے؟ آپ نے فرمایا: ''ان کے لیے تو کیا ہی اچھا اور کیا ہی خوب۔''

## بَابُ مَا جَاءَ فِيمَا يُقَالُ عِنْدَ الْمَرِيضِ إِذَا حُضِرَ.

## باب: جب مریض کی وفات کا وقت قریب ہو تو اس کے پاس کیا کہا جائے

١٤٤٧ـ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ، وَعَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدٍ. قَالَا: حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِيَةَ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ شَقِيقٍ، عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ: ((إِذَا حَضَرْتُمُ الْمَرِيضَ أَوِ الْمَيِّتَ، فَقُولُوا خَيْرًا. فَإِنَّ الْمَلَائِكَةَ يُؤَمِّنُونَ عَلَى مَا تَقُولُونَ)).

(۱۴۴۷) ام المومنین سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب تم مریض یا کسی قریب الموت آدمی کے پاس جاؤ تو اچھی باتیں کیا کرو، کیونکہ تم (وہاں) جو کچھ کہتے ہو، فرشتے اس پر آمین کہتے ہیں۔''

فَلَمَّا مَاتَ أَبُو سَلَمَةَ أَتَيْتُ النَّبِيَّ ﷺ فَقُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ! إِنَّ أَبَا سَلَمَةَ قَدْ مَاتَ. قَالَ: ((قُولِي اللَّهُمَّ اغْفِرْ لِي وَلَهُ، وَأَعْقِبْنِي مِنْهُ عُقْبَى حَسَنَةً)). قَالَتْ: فَفَعَلْتُ. فَأَعْقَبَنِي اللَّهُ مَنْ هُوَ خَيْرٌ مِنْهُ. مُحَمَّدٌ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ. [صحيح مسلم: ٩١٩ (٢١٢٩)؛ سنن ابي داود: ٣١١٥؛ سنن الترمذي: ٩٧٧؛ سنن النسائي: ١٨٢٦ـ]

پھر جب (میرے پہلے شوہر) ابوسلمہ رضی اللہ عنہ کا انتقال ہوا تو میں نے عرض کیا: اے اللہ کے رسول! ابوسلمہ رضی اللہ عنہ وفات پا گئے ہیں، آپ نے فرمایا: ''کہو: ((اللَّهُمَّ اغْفِرْ لِي وَلَهُ، وَأَعْقِبْنِي مِنْهُ عُقْبَى حَسَنَةً))'' یا اللہ! میری اور ان کی مغفرت فرما اور مجھے ان کا نعم البدل عطا فرما۔'' سیدہ ام سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے یہ دعا کی تو اللہ تعالیٰ نے مجھے ان سے بہتر (شوہر) یعنی اللہ کے رسول محمد ﷺ عطا فرما دیے۔

١٤٤٨ـ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي شَيْبَةَ: حَدَّثَنَا عَلِيُّ ابْنُ الْحَسَنِ بْنِ شَقِيقٍ، عَنِ ابْنِ الْمُبَارَكِ، عَنْ سُلَيْمَانَ التَّيْمِيِّ، عَنْ أَبِي عُثْمَانَ وَلَيْسَ بِالنَّهْدِيِّ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ مَعْقِلِ بْنِ يَسَارٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ: ((اقْرَءُوهَا عِنْدَ مَوْتَاكُمْ)) يَعْنِي يس.

(۱۴۴۸) معقل بن یسار رضی اللہ عنہ کا بیان ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''تم اپنے قریب الموت لوگوں کے پاس سورۂ یٰسین پڑھا کرو۔''

[ضعيف، سنن ابي داود: ٣١٢١؛ مسند احمد: ٥/ ٢١ ابو

